مسلمان اگر صبر و اعراض کا یک طرفہ طریقہ اختیار کر کے باہمی نفرت کی فضا کو ختم کر دیں تو اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ اسلام اپنے آپ پھیلنے لگے گا۔ یہاں تک کہ وہ وقت آئے گا جب کہ دنیا یہ منظر دیکھے گی کہ حدیبیہ پرنسپل کو اختیار کرنے کے نتیجہ میں وہی واقعہ دوبارہ تاریخ میں پیش آگیا ہے جو دور اول میں اس اصول کو اختیار کرنے کے نتیجہ میں پیش آیا تھا۔

تاریخ اپنے آپ کو دہرانے کے لئے تیار ہے، بشرطیکہ مسلمان اس حوصلہ مندی کا ثبوت دے سکیں کہ وہ دوبارہ اس فاتحانہ تدبیر کو دہرانے کے لئے تیار ہیں جو ان کے پیش روؤں نے چودہ سو سال پہلے دہرایا اور بظاہر شکست کے بعد وہ چیز حاصل کرلی جس کو قرآن میں فتح مبین کہا گیا ہے۔

حدیبیہ پرنسپل کو اختیار کرنا کوئی سادہ سی بات نہیں، موجودہ حالات میں یہ مسلمانوں کے لئے ہم خرما وہم ثواب کے ہم معنی ہے ——— اس کے ذریعہ ایک طرف وہ اپنی دنیاوی زندگی کی تعمیر کے مواقع پالیں گے۔ وہ اس قابل ہو جائیں گے کہ ملک کے وسائل کو بھرپور طور پر اپنے حق میں استعمال کر کے اپنے آپ کو خوش حال اور ترقی یافتہ بنا سکیں۔

دوسری طرف یہ تدبیر ملک میں اشاعت اسلام کے بند دروازے کو کھول دے گی۔ اس کے بعد اسلام اپنے آپ اس ملک میں پھیلنے لگے گا جس طرح موجودہ قومی جھگڑوں سے پہلے وہ مسلسل یہاں پھیل رہا تھا۔

قرآن میں "حدیبیہ پرنسپل" کا یہ فائدہ بتایا گیا ہے کہ اس کے ذریعہ سے فتح مبین بھی ملتی ہے اور اللہ کی مغفرت بھی حاصل ہوتی ہے (الفتح ۱-۲) یہ اسلامی اصول آج دوبارہ مسلمانوں کو پکار رہا ہے اور انھیں بشارت دے رہا ہے کہ اگر تم نے اس کو صحیح طور پر اختیار کر لیا تو وہ تمہاری دنیا کی کامیابی کا بھی ضامن ہے اور اسی کے ساتھ آخرت کی کامیابی کا ضامن بھی۔

**روشن مستقبل**

الرسالہ جنوری ۹۱ خصوصی نمبر کے طور پر بعنوان "روشن مستقبل" شائع کیا گیا تھا۔ جس میں ملک کے موجودہ حالات کا تجزیہ کرتے ہوئے مثبت پہلوؤں کو اجاگر کیا گیا تھا۔ اب اس شمارہ کو علیحدہ سے ایک مستقل کتابچہ کی صورت میں شائع کیا گیا ہے۔ ضرورت ہے کہ اس کو ہر طبقہ کے لوگوں تک پہنچایا جائے۔ جو حضرات اس کو زیادہ تعداد میں منگوا کر تقسیم کرنا چاہیں ان کو خصوصی رعایت کے ساتھ یہ کتابچہ فراہم کیا جائے گا۔

# سبب کیا ہے

قرآن میں بار بار مختلف انداز میں یہ بات کہی گئی ہے کہ بہت سے انسان ایسے ہیں جن کا حال یہ ہوتا ہے کہ ان کے سامنے سچائی کو ہر قسم کے دلائل کے ساتھ بیان کر دیا جائے ، تب بھی وہ اس کو قبول نہیں کریں گے ۔ مثلاً حضرت صالح علیہ السلام کے تذکرہ کے ذیل میں بتایا گیا ہے کہ انھوں نے اپنی قوم کے سامنے حق کو پوری طرح واضح کر دیا ، اس کے باوجود وہ لوگ ماننے کے لئے تیار نہیں ہوئے ۔ آخر میں وہ اپنی قوم سے نکل گئے اور کہا کہ اے میری قوم ، میں نے تم کو اپنے رب کا پیغام پہنچا دیا اور میں نے تمہاری خیر خواہی کی ۔ مگر تم خیر خواہوں کو پسند نہیں کرتے (الاعراف ۷۹)

دوسرے مقام پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں اپنی نشانیوں سے ان لوگوں کو پھیر دوں گا جو زمین میں ناحق تکبر کرتے ہیں ۔ اور وہ ہر قسم کی نشانیاں دیکھ لیں تب بھی وہ ان پر ایمان نہ لائیں (ان کا حال یہ ہے کہ ) اگر وہ ہدایت کا راستہ دیکھ لیں تو اس کو وہ نہیں اپنائیں گے ۔ اور اگر وہ گمراہی کا راستہ دیکھیں تو اس کو وہ اپنا لیں گے ۔ اس کا سبب یہ ہے کہ انھوں نے ہماری نشانیوں کو جھٹلایا اور ان کی طرف سے وہ غافل رہے (الاعراف ۱۴۶)

ان دونوں آیتوں میں ایسے گروہوں کا ذکر ہے جن کو خدا کے پیغمبر کے ذریعہ اعلیٰ ترین شکل میں دعوت پہنچی ۔ اس کے باوجود انھوں نے دعوت حق کو قبول نہیں کیا ۔ اس کا سبب کیا تھا ۔ اس کا سبب ان کی بگڑی ہوئی نفسیات تھی ، نفسیات کا یہ بگاڑ اکثر حالات میں تکبر کی بنیاد پر ہوتا ہے ۔ چنانچہ مذکورہ دونوں آیتوں میں تکبر ہی کو اس کا سبب بتایا گیا ہے (الاعراف ۷۵ ، ۱۴۶)

نصیحت ہر انسان کے لئے ناپسندیدہ چیز ہے ۔ اور خاص طور پر متکبر انسان تو نصیحت کو بالکل ہی ناپسند کرتا ہے ۔ جو لوگ تکبر کی نفسیات میں مبتلا ہو جائیں وہ کبھی اپنے خلاف کسی نصیحت کو سننے پر راضی نہیں ہوتے ۔ ایسا کوئی حق ان کے لئے آخری حد تک ناقابل قبول ہوتا ہے جس میں انھیں اپنی شخصیت کی نفی دکھائی دے رہی ہو ۔

جو لوگ اپنے آپ کو اونچے مقام پر بیٹھا ہوا فرض کر لیں وہ کسی ایسی دعوت کو قبول کرنے پر آمادہ نہیں ہوتے جس میں انھیں محسوس ہو کہ اس کو قبول کرنے کی صورت میں انھیں اپنے اونچے مقام سے نیچے

اترنا پڑے گا۔ جو لوگ فخر اور ناز کی نفسیات میں مبتلا ہوں، ان کی یہ نفسیات ان کے لئے کسی ایسی بات کو ماننے کی راہ میں رکاوٹ بن جاتی ہے جس میں ان کا فخر و ناز انھیں ٹوٹتا ہوا نظر آئے۔

جو لوگ اپنا منصب احتسابِ قوم سمجھ بیٹھیں وہ اپنے مزاج کی بنا پر ایسی کسی پکار کو نظر انداز کر دیتے ہیں جس میں احتسابِ خویش پر سب سے زیادہ زور دیا گیا ہو۔ جو لوگ آرزوؤں اور خوش خیالیوں کی دنیا میں جی رہے ہوں وہ کسی ایسے پیغام کو اپنے لئے اجنبی محسوس کرتے ہیں جس میں حقائق و واقعات کی رعایت کرکے زندگی کی تعمیر کا سبق دیا گیا ہو۔ جن لوگوں کی نگاہ اپنی ذمہ داریوں کے بجائے اپنے حقوق پر ہو، جن کے اندر خارجی طرزِ فکر پیدا ہو جائے وہ ایسی کسی دعوت کو غیر ضروری سمجھ کر رد کر دیتے ہیں جس میں انھیں ان کی ذمہ داریاں یاد دلائی جائیں اور ان کے اندر داخلی طرزِ فکر ابھارنے کی کوشش کی جائے۔

جو لوگ اپنے متعلق یہ سمجھ لیں کہ وہ بخشے ہوئے لوگ ہیں وہ ایسے پیغام کی معنویت کو سمجھ نہیں پاتے جس میں اپنی موجودہ حالت کے تحت انھیں اپنی بخشش مشتبہ نظر آتی ہو۔ جن لوگوں نے تخیلات کی رومانی دنیا میں اپنے قلعے بنا رکھے ہوں وہ کسی ایسے پیغام کو اہمیت دینے میں ناکام رہتے ہیں جس کو ماننے کی صورت میں انھیں دکھائی دے کہ وہ کسی محفوظ قلعہ میں نہیں ہیں بلکہ صحرا میں کھڑے ہوئے ہیں۔ جن لوگوں نے یہ عقیدہ بنا رکھا ہو کہ کسی عمل کے بغیر پیشگی طور پر ان کے لئے جنت کے محلات رزرو ہو چکے ہیں وہ کسی ایسی تحریک میں حصہ لینا غیر ضروری سمجھتے ہیں جس میں عمل کی بنیاد پر جنت میں داخلہ کا راز بتایا گیا ہو۔

حق کو قبول کرنے کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ بگڑا ہوا مزاج ہے۔ جو لوگ بگڑے ہوئے مزاج میں مبتلا ہوں، ان کو صرف اپنے مزاج کے مطابق بات ہی اپیل کرتی ہے۔ دوسری کوئی بات، خواہ وہ کتنے ہی زیادہ دلائل کے ساتھ بیان کر دی جائے، وہ کسی طرح انھیں اپیل نہیں کرتی۔ اپنے مخصوص مزاج کے خلاف کسی بات کو ماننا ان کے لئے اتنا ہی مشکل ہو جاتا ہے جتنا کہ بکری کے لئے گوشت کھانا اور شیر کے لئے گھاس چرنا۔



۲۹ جولائی کو ابھی ظہر کی نماز پڑھ کر فارغ ہوا تھا کہ کمرہ کے دروازہ پر دستک ہوئی۔ سوٹ میں ملبوس ایک روسی اندر داخل ہوئے۔ آتے ہی انھوں نے اردو میں بولنا شروع کیا۔ ماسکو میں ایک اردو داں کو دیکھ کر مجھے بڑا تعجب ہوا۔ معلوم ہوا کہ یہ ڈاکٹر گولب یف (Isaac Gólobyev) ہیں۔ انھوں نے ماسکو یونیورسٹی سے اردو میں ایم اے کیا اور پھر اردو میں ڈاکٹریٹ کی ڈگری لی۔ وہ سوویت وومن کے ہندی اڈیشن کے اڈیٹر ہیں، جو سوویت ناری کے نام سے نکلتا ہے۔ وہ ایک سے زیادہ بار انڈیا کا سفر کر چکے ہیں۔

انھوں نے بتایا کہ ماسکو یونیورسٹی کے علاوہ روس کے اور بہت سے تعلیمی اداروں میں اردو پڑھانے کا انتظام ہے۔ میں نے پوچھا کہ آپ اردو پڑھ لیتے ہیں۔ انھوں نے کہا "میں تو اردو کا دل دادہ ہوں"۔ ہوٹل کے کمرہ سے ہم لوگ باہر نکلے تو دو روسی عورتیں گزر رہی تھیں۔ وہ ڈاکٹر گولب یف کو جانتی تھیں۔ انھوں نے ہنستے ہوئے اپنی زبان میں کوئی بات کہی۔ ڈاکٹر گولب یف نے بتایا کہ وہ کہہ رہی ہیں: "اس غیر ملکی کو روسی زبان بہت اچھی آتی ہے"۔ انھوں نے بتایا کہ سوویت یونین میں ہر آدمی پڑھا لکھا ہے۔ سات سال کی عمر میں اسکول جانا لازم ہو جاتا ہے۔

میں نے پوچھا کہ آپ مذہب میں عقیدہ رکھتے ہیں۔ انھوں نے جواب دیا: مذہب میں عقیدہ نہیں رکھتا ہوں، مگر جو عقیدہ رکھتے ہیں ان کی بہت عزت کرتا ہوں۔ انھوں نے بتایا کہ تین سال تک میں پاکستان میں تھا۔ میرے دفتر میں ایک مسلمان میرے ساتھ کام کرتا تھا" میں نے پاکستان میں مجبوراً روزہ رکھا۔ جب میرا ساتھی نہیں کھاتا تو میں کیسے کھا سکتا تھا" انھوں نے کہا۔

۲۹ جولائی کو دوپہر بعد ڈاکٹر گولب یف کے ساتھ ہوٹل سے نکلا۔ انھوں نے ماسکو شہر کا مختلف حصہ دکھایا۔ اس مشاہدہ میں ماسکو ایک باعظمت شہر نظر آیا۔ اس کو دیکھ کر محسوس ہو رہا تھا کہ واقعۃً میں ایک سپر پاور کی راجدھانی دیکھ رہا ہوں۔ ہم لوگ شہر دیکھنے کے لئے نکلے تو دھوپ ہو گئی۔ اس کی وجہ سے دیکھنے میں بڑی آسانی ہوئی۔ میں نے پوچھا کہ دھوپ کو روسی زبان میں کیا کہتے ہیں۔ انھوں نے ایک کاغذ پر اپنے قلم سے یہ الفاظ لکھے: سون تسے۔ اسی طرح میں نے ان سے پوچھا کہ ماسکو بڑا ہے (Moscow is great) کو روسی میں کس طرح کہیں گے۔ انھوں نے کہا: مَسکَوا وِلی کیا۔

کریملن کو زیادہ تفصیل کے ساتھ دیکھا۔ یہ دہلی کے لال قلعہ کی مانند اس سے زیادہ بڑا ایک علاقہ

ہے۔ وہ زار کے زمانہ سے لے کر اب تک روسی سلطنت کا عظیم مرکز رہا ہے۔ ۱۹۵۶ تک اس کے اندر کوئی نہیں جا سکتا تھا۔ اس کے بعد خروشچوف نے اس کے دروازے عام لوگوں کے لئے کھول دئے۔ چنانچہ آج بھی ہزاروں آدمی اس کے اندر گھومتے ہوئے نظر آئے۔ ان میں ملکی اور غیر ملکی دونوں تھے۔ تاہم اس پُر ہیبت دنیا کی خصوصیات کو لفظوں میں بیان کرنا بے حد مشکل ہے۔

کریملن کے اندر کئی قدیم چرچ بھی ہیں۔ زار بادشاہوں کا مذہب عیسائیت تھا۔ اس لئے انھوں نے کریملن میں، جو گویا ان کا قلعہ اور محل تھا، چرچ بھی بنوائے۔ ایک تاریخی چرچ کو اندر سے دیکھا اس میں پیتل کے بڑے بڑے تابوتوں میں قدیم روسی بادشاہوں کی لاشیں رکھی ہوئی ہیں۔ کریملن کے پورے علاقے میں حیرت انگیز حد تک صفائی موجود تھی۔ جب کہ وہاں ہم کو صفائی کرنے والے دکھائی نہیں دئے۔ صفائی کا محکمہ صبح کو صفائی کرتا ہوگا۔ مگر اس کے بعد سارے دن اس کا صاف رہنا اس کے زائرین اور اس کے باشندوں کے نظم اور صفائی پسندی کا ثبوت ہے۔

کریملن کی تاریخی چیزوں میں ایک عظیم توپ ہے جو زار کے زمانہ میں بنائی گئی۔ اس کے بڑے بڑے گولے بھی اس کے ساتھ رکھے ہوئے تھے۔ مگر یہ توپ کبھی استعمال نہیں ہوئی۔ اسی طرح ایک بہت بڑا لوہے کا گھنٹہ ہے جو چرچ کے لئے منقش انداز میں بنایا گیا تھا۔ وہ بھی عمارت کے اوپر لگایا نہ جا سکا۔ میں نے سوچا کہ اسی طرح کتنے انسان ہیں جو دنیا میں آتے ہیں۔ مگر وہ یہاں اپنی حقیقی جگہ نہیں پاتے۔ وہ استعمال ہوئے بغیر اس دنیا سے چلے جاتے ہیں۔

کریملن کے ایک حصہ میں لینن کا مقبرہ ہے۔ تاج محل میں حسن کا پہلو نمایاں ہے مگر لینن کا مقبرہ اس طرح بنایا گیا ہے کہ اس میں عظمت کا پہلو ابھرا ہوا نظر آتا ہے۔ ہم مقبرہ کے سامنے پہنچے تو اس کے دروازہ کے باہر دو انسانی صورتیں اسٹیچو کی طرح کھڑی ہوئی نظر آئیں۔ دو فوجی جوان مکمل وردی کے ساتھ رائفل لئے ہوئے آمنے سامنے کھڑے ہوئے تھے۔ دونوں اس قدر ساکن اور صامت تھے کہ بظاہر یہ معلوم ہوتا تھا کہ وہ انسان کی مورتیں ہیں۔

بتایا گیا کہ یہ مورتیں یا اسٹیچو نہیں ہیں بلکہ زندہ فوجی ہیں۔ اصل یہ ہے کہ لینن کے مقبرہ کے دروازہ پر ۲۴ گھنٹہ دو مسلح فوجی جوان رہتے ہیں۔ وہ ذرا بھی ہلے بغیر کھڑے رہتے ہیں۔ چوں کہ آدمی اس طرح زیادہ دیر تک نہیں رہ سکتا، اس لئے ہر ایک گھنٹہ پر ان کی ڈیوٹی بدلتی رہتی ہے۔ جیسے ہی ایک

گھنٹہ پورا ہوتا ہے، دوسرے دو فوجی جوان خاص انداز میں چلتے ہوئے آتے ہیں اور ان کی جگہ کھڑے ہو جاتے ہیں۔ روس میں لینن کو جو غیر معمولی عظمت حاصل ہے، یہ اس کا ایک مظاہرہ ہے۔

اس کو دیکھ کر میں نے سوچا کہ مردہ انسان کے علامتی ڈھانچہ کی حفاظت پر اتنے زبردست پہرے لگے ہوئے ہیں، مگر دنیا میں وہ انسان کہیں نظر نہیں آتا جس نے اپنے زندہ وجود کو نفس اور شیطان سے بچانے کے لئے اپنے اوپر پہرہ بٹھا رکھا ہو۔ حالاں کہ یہ دوسرا پہرہ "مفت" میں حاصل ہوتا ہے۔ آپ اللہ سے دعا کیجئے اور اللہ کے فرشتے آپ کی پہریداری کے لئے فوراً آپ کے پاس آجائیں گے۔

ماسکو میں دنیا کا سب سے بڑا سرکس ہے۔ آج اس کا مخصوص شو تھا۔ میرے نہ چاہتے ہوئے بھی میرے میزبان نے مجھ کو لے جاکر وہاں بٹھا دیا۔ بادل ناخواستہ وہاں جاکر بیٹھ گیا۔ اس کی عمارت سے لے کر ہر چیز تک غیر معمولی تھی۔ حد درجہ تربیت یافتہ قسم کے آدمی، گھوڑے، اونٹ، بندر، کتے بار بار آکر طرح طرح کے تماشے دکھاتے رہے۔ ہزاروں تماشائی محظوظ ہو کر تالیاں بجا رہے تھے۔

مگر مجھے ان چیزوں کا کوئی ذوق نہیں۔ میں بے رغبت بیٹھا ہوا کبھی آنکھ کھولتا اور کبھی آنکھ بند کرتا۔ تاہم اس کا ایک "آئٹم" بڑا عجیب تھا۔ درمیان میں کھلے ہوئے اسٹیج پر ایک بہت بڑا جالی دار پنجرہ کھڑا کر دیا گیا۔ اس کے بعد پندرہ بڑے بڑے شیر اس کے اندر داخل کئے گئے۔ ایک تنہا آدمی کالا سوٹ پہنے ہوئے اس کے اندر موجود تھا۔ اس کے ہاتھ میں تقریباً ۴ فٹ لمبی چھڑی تھی جس کی سفیدی بتا رہی تھی کہ وہ لوہے کی ہے۔ تمام شیر اس آدمی کی چھڑی کے اشاروں پر حرکت کرنے لگے۔

جس طرح ہندستان میں ایک مداری بندر کو تربیت دے کر اس سے طرح طرح کے تماشے کراتا ہے، اسی طرح یہ آدمی پندرہ شیروں کے درمیان کھڑا ہوا ان سے عمل کروا رہا تھا۔ حاضرین سانس روکے ہوئے اس حیرت ناک "شو" کو دیکھتے رہے۔ شیر کبھی کبھی آدمی کی چھڑی پر غرّاتے اور دانت اور پنجہ نکالتے، مگر اس کے باوجود وہ مجبور مخلوق کی طرح اس کے "احکام" کی پابندی کرتے رہے۔ یہ شو اتنا عجیب تھا کہ جب میں اس کو سوچتا ہوں تو ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے میں نے کوئی خواب دیکھا ہو۔

سرکس کا شو دیکھنے کے بعد ہم لوگ ہوٹل واپس آئے تو گھڑی میں دس بج چکے تھے۔ شام کو ۱۰ بجے ہندستان میں رات کا وقت ہوتا ہے۔ مگر یہاں ابھی فضا میں اجالا تھا اور مغرب کا وقت ہو رہا تھا۔

یہ صورت حال ان ملکوں میں پیش آتی ہے جو قطبین کے قریب واقع ہوں۔ ان علاقوں میں ان دنوں رات چھوٹی ہوتی ہے اور دن بڑا۔ دوسرے موسم میں وہاں دن چھوٹا ہوتا ہے اور رات بڑی۔ جو ممالک خط استوا سے قریب ہیں وہاں یہ جغرافی مظہر دکھائی نہیں دیتا۔

۳۰ جولائی کو دوشنبہ کا دن تھا۔ میں نے ہوٹل میں ایک صاحب کو ٹیلیفون کرنا چاہا جن کا روم نمبر 1829 تھا۔ میں اپنے کمرہ کے ٹیلیفون پر یہ نمبر گھماتا رہا۔ مگر دوسرے کمرہ میں گھنٹی نہیں بجتی تھی۔ آخر ریسپشن ڈسک پر پوچھا تو معلوم ہوا کہ مذکورہ کمرہ کے ٹیلیفون کا نمبر 166-42-80 ہے۔ اسی طرح میرے کمرہ کا نمبر 1029 تھا۔ مگر اس کا ٹیلی فون نمبر یہ تھا : 166-42-06 ۔ آزاد دنیا کے تمام ملکوں میں یہ قاعدہ ہے کہ کمرہ کا جو نمبر ہوتا ہے وہی اس کا فون نمبر بھی ہوتا ہے۔ مگر یہاں کے نظام میں ہر چیز پر سادگی کے بجائے پیچیدگی کا انداز چھایا ہوا ہے۔

یہاں کے پیچیدہ سسٹم کے بارہ میں اس طرح کے کئی تجربے ہوئے۔ میں نے ایک روسی تعلیم یافتہ شخص سے پوچھا تو اس نے کہا کہ میں بہت سے ملکوں میں گیا ہوں۔ میں خود محسوس کرتا ہوں کہ ہمارے یہاں کا نظام ہر جگہ سے زیادہ پیچیدہ ہے۔ ہم کو بہت سی غیر ضروری مشکلیں پیش آتی ہیں۔ اور اس کی وجہ ہمارے یہاں کی حد درجہ بڑھی ہوئی بیوروکریسی ہے۔

۱۱ بجے سوویت روس کے کچھ ذمہ داروں سے ملاقات ہوئی۔ اس میں حسب ذیل افراد شریک تھے۔ مسٹر الکسی لون کوف (Alexei I. Lounko) ڈپٹی ہیڈ، ساؤتھ ایشین ڈپارٹمنٹ، اینڈری سوروکن (Andrei A. Sorokin) جنرل سکریٹری، سوویت انڈین فرینڈشپ سوسائٹی، مڈاکٹر جنادی اودیف (Gennady P. Avdeyed) سکریٹری، سوویت انڈین فرینڈشپ سوسائٹی، الکسی وی گالکن (Alexey V. Galkin) سکریٹری یو ایس ایس آر فرینڈشپ سوسائٹی۔ اس ملاقات میں زیادہ تر اس موضوع پر گفتگو ہوئی کہ سوویت یونین کے مسلمانوں اور انڈیا کے مسلمانوں کے درمیان تعلقات کس طرح بڑھائے جاسکتے ہیں۔

ماسکو میں قیام کے دوران بار بار شہر میں آنے جانے کا اتفاق ہوا۔ اس کے مختلف حصے دیکھے۔ یہاں کی ایک بات مجھے پسند آئی۔ سڑک پر اور فٹ پاتھ پر سامان بیچنے والے کہیں نظر نہیں آئے۔ جب کہ دہلی میں اور ہندستان کے دوسرے تمام چھوٹے اور بڑے شہروں میں یہ کاروباری مصیبت انتہائی عام

ہے۔ غالباً یہ بھی ایک وجہ ہے جس کی بنا پر شہر میں ہر جگہ صفائی نظر آئی۔

اسی طرح ماسکو میں کئی چیزیں میرے ذوق کے اعتبار سے بہت عمدہ تھیں، وہاں سڑکوں پر بے شمار گاڑیاں ہر وقت دوڑتی ہیں، مگر مجھے ایک بار بھی ہارن کی آواز سنائی نہیں دی۔ ایک بار بھی لاؤڈ اسپیکر کا شور سننے پر مجبور ہونا نہیں پڑا۔ سائرن کی آوازیں بھی وہاں نہیں تھیں۔ پھیری کرنے والوں اور خوانچہ والوں کے شور سے پورا شہر بالکل خالی تھا۔ شہر کے کسی حصہ میں مجھے وہ منظر دکھائی نہیں دیا جس کو ہندستان کے شہروں میں جھگی جھونپڑی کہا جاتا ہے جس کو آپ دہلی اور دوسرے بڑے شہروں میں ہر جگہ دیکھ سکتے ہیں۔ ممکن ہے کہ ایسی جھونپڑیاں بھی کہیں پائی جاتی ہوں مگر مجھے آتے جاتے ہوئے وہ دکھائی نہیں دیں۔

مجھے خود تو یہاں ٹیکسی لینے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ مگر ایک سیاح نے بتایا کہ ایک غیر ملکی جب یہاں ٹیکسی پر سوار ہوتا ہے تو ٹیکسی والا اس سے ڈالر کا تقاضا کرتا ہے، وہ روبل لینا پسند نہیں کرتا۔ اسی طرح ہر جگہ روبل کے مقابلہ میں ڈالر زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ امریکہ کے مقابلہ میں سوویت یونین کی اقتصادی حالت کیا ہے۔ لوگ جانتے ہیں کہ روبل سے وہ صرف روسی مصنوعات خرید سکتے ہیں جو کوالیٹی میں اعلیٰ نہیں ہوتیں۔ جب کہ ڈالر کے ذریعہ ہر قسم کی اعلیٰ چیزیں خریدی جا سکتی ہیں۔

ہوٹل کا مغربی حصہ کھلا ہوا تھا۔ شیشوں کے اُس پار باہر کی دنیا صاف دکھائی دے رہی تھی۔ دیوار سے لگے ہوئے چوڑے شیشے میرے اور شہر کے درمیان مادی اعتبار سے حائل تھے لیکن نگاہ شفاف شیشوں کو پار کر کے دور تک ماسکو کا منظر دیکھ سکتی تھی۔ اگر اللہ تعالیٰ نے تمام مادے ایسے بنائے ہوتے جن سے روشنی پار نہ کر سکے تو ایسا مشاہدہ ناممکن ہوتا۔ مگر اللہ نے کثیف مادوں کے ساتھ شیشہ جیسی چیزیں پیدا فرمائیں جن سے روشنی گزر سکتی ہے اور اس بنا پر یہ ممکن ہو گیا ہے کہ ہم شیشہ کے اُس پار کے منظر کو دیکھ سکیں۔

دنیا میں اس قسم کے بے شمار واقعات ہیں جو بتاتے ہیں کہ اس دنیا کی تخلیق منصوبہ بند انداز میں ہوئی ہے۔ مگر عجیب بات ہے کہ موجودہ دنیا کے وہ لوگ جنھوں نے کائنات کی اس منصوبہ بند نوعیت کو سب سے زیادہ کھولا، وہی یہ ثابت کرنے میں مشغول ہیں کہ دنیا کی تشکیل میں منصوبہ کا کوئی دخل

نہیں، صرف اس لئے کہ اگر وہ اس میں منصوبہ کو مان لیں تو فوراً منصوبہ ساز کو ماننا پڑے گا، اوران کا مزاج کسی منصوبہ ساز کو ماننے کے لئے تیار نہیں۔

مزاجی اعتبار سے آدمی اگر کسی بات کو ماننا نہ چاہتا ہو تو دلیل اس کو منوانے کے لئے کافی نہیں ہو سکتی، خواہ کتنے ہی زیادہ طاقت ور دلائل کے ساتھ اس کو ثابت کر دیا گیا ہو۔ خواہ کتنے ہی زیادہ حقائق اس کی تصدیق کرنے کے لئے موجود ہوں۔

حال میں سوویت روس کے اندر جو تبدیلیاں ہوئی ہیں وہ بے حد سبق آموز ہیں۔ روس میں ۱۹۱۷ میں کمیونسٹ انقلاب آیا۔ دوسری عالمی جنگ میں کمیونسٹ روس کو یہ موقع ملا کہ وہ بہت بڑے رقبہ کو اپنے اندر شامل کر لے۔ اس موضوع پر کچھ لوگوں سے میری گفت گو ہوئی۔ میں نے جو کچھ کہا، اس کا خلاصہ یہاں درج کیا جاتا ہے۔

دوسری عالمی جنگ کے بعد سوویت روس کے لئے امریکہ سب سے بڑا نظریاتی اور فوجی دشمن تھا۔ سوویت روس کے حکمرانوں نے اپنی ساری توجہ سب سے زیادہ دو چیزوں پر لگا دی۔ ایک، تمام اشاعتی ذرائع کو استعمال کرکے یہ ثابت کرنا کہ امریکہ کا سرمایہ دارانہ نظام سب سے برا نظام ہے اور روس کا اشتراکی نظام سب سے بہتر نظام (9/764)

دوسری طرف روس نے اپنے بہترین سائنسی دماغوں کو جنگی اہمیت کی چیزوں کی ریسرچ پر لگا دیا۔ ۱۹۴۹ میں سوویت روس نے اپنے پہلے نیوکلیر ہتھیار کا تجربہ کیا۔ اس طرح اُس نے اِس افسانہ کا خاتمہ کر دیا کہ امریکہ دنیا کا واحد ملک ہے جو نیوکلیر ہتھیار رکھتا ہے (۹/۷۶۴) اس کے بعد روس نے اکتوبر ۱۹۵۷ سے اسپٹنک (مصنوعی سیارہ) کا سلسلہ شروع کیا۔ اس نے انسانی تاریخ میں پہلی بار ایسے مصنوعی سیارے کامیابی کے ساتھ خلا میں بھیجے جو زمین کے گرد گھومتے تھے۔ یہاں تک کہ اس کے بارہ میں لکھا گیا کہ سوویت روس نے تاریخ میں پہلی بار خلائی دور شروع کیا:

Soviet Union ............ inaugurated the Space Age (IX/500).

سوویت روس اپنی چالیس سالہ کوششوں سے امریکہ کے بعد دوسری سب سے بڑی طاقت (سپر پاور) بن گیا۔ مگر روس کو یہ کامیابی ایک بے حد مہنگی قیمت پر ملی۔ جنگی دیو بننے کے لئے اس کو اپنے وسائل کی اتنی زیادہ مقدار صرف ایک محاذ پر لگانی پڑی کہ دوسرے اقتصادی شعبوں

کے اعتبار سے وہ ایک بونی قوم بن گیا۔ روس میں خوراک اور استعمال کی اشیاء کی فراہمی ہولناک حد تک کم ہوگئی۔ اس کے فوجی گدام خطرناک فوجی ہتھیاروں سے بھرے ہوئے تھے مگر اس کے بازار اشیاء خوراک اور عام استعمال کی چیزوں سے خالی تھے۔

اب حکمرانوں کے لئے دو صورت تھی۔ ایک یہ کہ عوام کی بربادی کے کھنڈر پر وہ بدستور اپنا سیاسی تخت بچھائے رہیں۔ کیوں کہ جو کچھ مصیبت تھی وہ عوام پر تھی، خود ان کا اپنا مسئلہ ہر اعتبار سے حل شدہ تھا۔ دوسری صورت یہ تھی کہ وہ ماضی کی غلطیوں کا اعتراف کرتے ہوئے ایک انقلابی فیصلہ کریں، خواہ اس انقلابی فیصلہ کے نتیجہ میں انھیں بے پناہ مشکلات کا سامنا کرنا پڑے۔ سوویت روس کے موجودہ وزیر اعظم نے اسی دوسرے راستہ کو اپنے لئے اختیار کیا ہے۔

یہی وہ بات ہے جو لندن کے انگریزی اخبار سنڈے ٹائمس (۱۰ جون ۱۹۹۰) نے اپنے اداریہ میں کہی ہے۔ اس نے لکھا ہے کہ تاریخ کے تیز دھارے میں ایک خطرہ ہٹتا ہے تو دوسرا اس کی جگہ لے لیتا ہے۔ سرد جنگ ختم ہو رہی ہے اور یہ بڑی حد تک مغرب کی فتح کے ہم معنی ہے:

In the sweep of history, as one threat recedes, another replaces it The cold war is ending, largely in victory for the west.

تاہم اس دنیا میں نہ کوئی ہار آخری ہار ہے اور نہ کوئی جیت آخری جیت۔ اگر سوویت روس نے مغرب کے مقابلہ میں اپنی عارضی "پسپائی" کو وقفۂ تعمیر کے طور پر استعمال کیا تو عین ممکن ہے کہ وہ ترقی کا نیا سفر شروع کر دے اور کسی نئی صورت میں اپنے لئے سپر پاور کا مقام دوبارہ حاصل کر لے۔

سوویت یونین ۱۵ جمہوریتوں پر مشتمل ہے۔ وہ دنیا کا سب سے بڑا ملک ہے۔ اس کے پاس بہترین جغرافیہ ہے۔ اس کے پاس انسانی قوت بھی موجود ہے۔ مگر ۷۰ سالہ انقلابی عمل کے باوجود وہ دنیا کی ترقی یافتہ قوموں سے پیچھے ہوگیا۔ اس کا واحد سبب مارکسزم ہے۔

مارکسی نظریہ کے تحت یہاں کے تمام زرعی اور تجارتی ذرائع، بجبر افراد کے ہاتھ سے چھین کر حکومتی انتظام میں دے دئے گئے۔ اس مصنوعی انتظام نے سوویت سماج میں مقابلہ کا عمل ختم کر دیا۔ مقابلہ کی حالت کسی سماج میں ہمیشہ اس وقت قائم ہوتی ہے جب کہ ان کو یہ احساس ہو کہ وہ صرف اپنی

ذاتی کارکردگی سے ترقی کر سکتے ہیں۔ مگر جب تمام لوگوں کو سرکاری ملازم بنا کر انھیں مقرر تنخواہ پر ڈال دیا جائے تو لوگوں کے اندر ذاتی محرک کا جذبہ ختم ہو جاتا ہے۔ اب آدمی کسی چیلنج سے دوچار نہیں ہوتا جو اس کی قوت عمل کو متحرک کرے۔ ایسا سماج کبھی ترقی نہیں کر سکتا۔ اور یہی اشتراکی روس کے ساتھ ہوا۔

اشتراکی روس کے لئے مارکسزم کا دوسرا تحفہ جنگ جوئی تھا۔ مارکس نے بتایا کہ دنیا میں بہتر نظام لانے کے لئے جنگ ضروری ہے۔ کیوں کہ استحصال کرنے والا طبقہ فہمائش کے ذریعہ اپنے مفادات سے دست بردار نہیں ہوتا۔ اس لئے مزدور طبقہ کو اس سے جنگ کرنی پڑتی ہے۔ تاکہ برابری کا سماج قائم کرنے میں جو واحد رکاوٹ ہے اس کو جڑ سے اکھاڑ کر پھینک دے۔ مارکس کا یہی نظریہ تھا جس نے سوویت یونین کو امریکہ کا دشمن بنا دیا۔ کیوں کہ "سرمایہ دارانہ نظام" کے اس سب سے بڑے ایجنٹ کو نیست و نابود کئے بغیر دنیا میں اشتراکی سماج نہیں لایا جا سکتا تھا۔ اس نظریہ نے روس کی بہترین طاقت کو جنگی کارروائیوں کی طرف موڑ دیا جس کے نتیجہ میں یہ ہوا کہ آخرکار وہ دیوالیہ ہو کر رہ گیا۔

اب اشتراکی روس نے اس مجنونانہ قسم کے جنگی نظریہ سے توبہ کر لی ہے۔ روس کے موجودہ حکمراں میخائیل گورباچیف کو ان کی قیام امن کی خدمات پر ۱۹۹۰ کا نوبیل انعام دینے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔ ناروے کی انعام کمیٹی کے بیان کے مطابق (ہندستان ٹائمس ۱۶ اکتوبر ۱۹۹۰) گورباچیف کے پرسترائیکا (Perestroika) کے نتیجہ میں پچھلے چند سالوں میں مشرق اور مغرب کے درمیان تعلقات میں ڈرامائی تبدیلیاں پیدا ہوئی ہیں۔ ٹکراؤ کی جگہ اب بات چیت نے لے لی ہے:

In the last few years dramatic changes have taken place in the relationship between East and West. Confrontation has been replaced by negotiation.

مگر عجیب بات ہے کہ عین اسی وقت ساری دنیا کے "اسلام پسند" نوجوانوں نے اس تباہ کن جنگی نظریہ کو اسلامائز کر کے اس کا جھنڈا اپنے ہاتھوں میں لے لیا ہے۔ اب ہر جگہ وہ بم اور گولی کی منطق سے اسلامی انقلاب برپا کرنے کا ہنگامہ کھڑا کئے ہوئے ہیں۔ یہ مسلم نوجوان سید قطب، خمینی اور مودودی کے نظریات سے متاثر ہیں اور ان کو مفکرین اسلام کا خطاب دیتے ہیں۔ حالانکہ زیادہ

صحیح بات یہ ہے کہ ایسے لوگوں کو مخربین اسلام کا لقب عطا کیا جائے۔

میری لائبریری میں کمیونزم سے متعلق جو کتابیں ہیں، ان میں سے ایک ساڑھے سات سو صفحہ کی وہ کتاب ہے جو مارکس اینجلز اور لینن کی اہم ترین تحریروں (Most important writings) پر مشتمل ہے۔ اس کی ابتدا میں ناشر کی طرف سے جو نوٹ ہے، اس میں کہا گیا ہے کہ یہ تحریریں ان قوانین سے بحث کرتی ہیں جو سماج کی ترقی میں حاکمانہ اثر رکھتی ہیں اور یہ بتاتی ہیں کہ سماجی ترقی میں انقلابات کا کردار کیا ہے:

> They deal with the laws governing the development of society, tell the role of revolutions in social development.

یہ کتاب ۱۹۷۲ کی چھپی ہوئی ہے۔ اس وقت یہ حال تھا کہ ان کمیونسٹ مفکرین کی تحریروں کو آسمانی صحیفہ کی طرح اٹل اور محکم بتا کر دنیا کے سامنے پیش کیا جاتا تھا۔ مگر اس کی اشاعت کے ۲۰ سال بعد جب میں سوویت روس کی دنیا میں داخل ہوا تو وہاں شاید کوئی ایک شخص بھی نہ تھا جو ماضی کی ان تحریروں کو پڑھنا تو درکنار ان کا تذکرہ کرنا بھی ضروری سمجھتا ہو۔

اس کتاب میں لینن کا مضمون ہے۔ اس میں مذہب کو بے حقیقت بتاتے ہوئے لینن نے کہا تھا کہ مذہب عوام کے لئے افیون ہے:

Religion is opium for the people (p. 411)

آج خود اشتراکی روس کا یہ حال ہے کہ وہاں کے در و دیوار تک پکار رہے ہیں کہ مذہب ایک فطری صداقت ہے۔ اور خود مارکسزم ایک افیون ہے جس میں روسی عوام کو ۷۰ سال تک مبتلا رکھا گیا۔ "ہیرو ورشپ" کے مزاج کے تحت اگرچہ آج بھی لینن کا شخصی احترام روس میں باقی ہے، مگر اس کی تحریروں کو مقدس سمجھ کر اس کی تلاوت کرنے والا اب شاید ملک میں کوئی بھی نہیں۔

ماسکو میں میری طبیعت خراب ہو گئی۔ میں نے چاہا کہ میں مزید سفر کا سلسلہ ختم کر کے ماسکو ہی سے دہلی واپس چلا جاؤں۔ مگر معلوم ہوا کہ میں فوراً یہاں سے نہیں جا سکتا، کیوں کہ اگلی دو فلائٹ (ایر انڈیا، ایرو فلاٹ) مکمل طور پر بک ہو چکی ہیں۔ یہی حال ۲۸ جولائی کو یہاں آتے ہوئے ایرو فلاٹ کا تھا۔ بڑے جہاز کی تمام سیٹیں بھری ہوئی تھیں۔

اس سے اندازہ ہوا کہ دہلی اور ماسکو کے درمیان کافی مسافر ہوتے ہیں۔ تجارت اور تعلیم اور حکومتی ضروریات کے تحت لوگ سفر کرتے ہیں۔ حالاں کہ ہفتہ میں تین فلائٹ ایئر انڈیا کی ہے۔ اور تین فلائٹ ایروفلاٹ کی۔

یہ غالباً جواہر لال نہرو کی پالیسی کا نتیجہ ہے۔ انھوں نے مخصوص مقاصد کے تحت امریکہ سے دوری اختیار کی اور روس سے اپنے تعلقات بڑھائے۔ مگر نئے حالات نے ثابت کیا ہے کہ خود سوویت یونین اپنی ترقی کے لئے امریکہ کا ضرورت مند ہے۔ چنانچہ وہ چاہتا ہے کہ امریکہ ۲۰ بلین ڈالر سے اس کی مدد کرے۔ ۱۹۴۷ میں ایک طرف جاپان نے اپنی نئی زندگی شروع کی اور دوسری طرف ہندستان نے۔ جاپان امریکہ کا تعاون لے کر بڑھا۔ آج وہ تمام ملکوں سے آگے بڑھ چکا ہے۔ ہندستان نے اشتراکی روس کے تعاون سے آگے بڑھنا چاہا مگر وہ کہیں نہیں پہنچا۔

آج دنیا بھر کے لوگ جاپان کی گھڑی پہننے میں فخر محسوس کرتے ہیں۔ مگر روسی صنعت کا حال عجیب ہے۔ دہلی کے ایک انگلش جرنلسٹ مسٹر ارن شرما نے مجھ سے فرمائش کی تھی کہ میں ان کے لئے روس کی بنی ہوئی پاکٹ واچ لے آؤں۔ کیوں کہ وہ ہاتھ کی گھڑی استعمال نہیں کرتے۔ وہ جیبی گھڑی کو پسند کرتے ہیں۔ ماسکو میں میں نے ایک واقف کار سے اس کا ذکر کیا۔ اس نے کہا کہ روسی گھڑی اطمینان بخش نہیں ہوتی۔ اس کی پائداری کی کوئی ضمانت نہیں۔

آزادی (۱۹۴۷) کے بعد ہندستان کے ترقی نہ کرنے کا کم از کم ایک بڑا سبب یہ ہے کہ آزادی کے بعد اس کی قیادت نہرو کے ہاتھ میں آئی۔ نہرو پہلے سے اشتراکی ذہن کے آدمی تھے۔ بعض سیاسی اسباب کے تحت وہ روس سے قریب ہونے پر مجبور ہوئے۔ انھوں نے ہندستان کی ترقی کے لئے، اپنے الفاظ میں، "سوشلسٹک پیٹرن" کو اختیار کیا۔ (مثلاً پانچ سالہ منصوبے، پبلک سکٹر نیشنلائزیشن، حکومتی کنٹرول، وغیرہ) اگر انھوں نے اس کے بجائے امریکی پیٹرن کو اختیار کیا ہوتا، نیز پڑوسی ملک سے ٹکراؤ کی حالت کو ختم کر دیتے تو مجھے یقین ہے کہ ہندستان آج ایشیا کا سب سے زیادہ طاقت ور اور سب سے زیادہ ترقی یافتہ ملک ہوتا۔ سوشلزم اور جنگی بجٹ کے دو پاٹوں میں ہندستان پس کر رہ گیا، اور دونوں کی ذمہ داری جواہر لال نہرو پر آتی ہے۔

خروشچوف کے زمانہ میں ایک لطیفہ مشہور ہوا تھا۔ وہ ایک مرتبہ ایک روسی کارخانہ میں

گئے۔ انھوں نے وہاں کے ایک کارکن سے کارخانہ کے حالات پوچھے۔ اشتراکی کارکن نے کارخانہ کی کارکردگی اور اس کی پیداوار کی زبردست تعریف شروع کی۔ خروشچوف کو اس کی تعریف مبالغہ آمیز معلوم ہوئی۔ اس نے کہا: تم جانتے ہو، میں کون ہوں۔ میں روس کا وزیر اعظم خروشچوف ہوں۔ کارخانہ کا کارکن معذرت کرتے ہوئے بولا۔ معاف کیجئے گا، میں سمجھا کہ آپ کوئی غیر ملکی مہمان ہیں۔

روسی صنعت کے بارہ میں یہ لطیفہ چھپا تو دنیا بھر کے کمیونسٹوں نے کہا کہ یہ سرمایہ داروں کا پروپگنڈہ ہے۔ مگر اب خود گورباچیف اور دوسرے روسی ذمہ دار کھلے لفظوں میں اس حقیقت کا اعتراف کر رہے ہیں۔ اب سوویت روس میں ذاتی اخبار نکالنے کی اجازت ہوگئی ہے۔ چنانچہ بہت سے لوگ ذاتی اخبارات نکال رہے ہیں۔ ان اخباروں کی قیمت سرکاری اخباروں سے زیادہ ہوتی ہے۔ اس کے باوجود یہ اخبارات سرکاری اخباروں سے زیادہ بکتے ہیں۔ اور اس کی خاص وجہ یہ ہے کہ ان اخباروں میں روسی حکومت اور روسی نظام پر تنقید ہوتی ہے۔

۳۱ جولائی کی شام کو یہاں کی میٹرو (زمین دوز ٹرین) دیکھی۔ کہا جاتا ہے کہ ماسکو کی زمین دوز ٹرین دنیا کے چند بہترین نظاموں میں سے ایک ہے۔ اس کا ٹکٹ بہت سستا ہے۔ پانچ کیوپک میں کسی ایک لائن پر کہیں بھی جا سکتے ہیں۔ سارا سسٹم الکٹرانک نظام پر قائم ہے۔

میرے ساتھی ڈاکٹر اودیف (Dr. Gennady P. Avdeyev) کے پاس روبل تھا۔ انھوں نے ایک خاص مشین میں اس کو ڈالا اور فوراً پانچ پانچ کیوپک کے سکے نکل آئے۔ آگے بڑھے تو اندر داخل ہونے کے لئے ایک خاص دروازہ تھا۔ یہاں ایک شخص کو پانچ کیوپک برائے ٹکٹ ڈالنا تھا۔ ہم نے پانچ کیوپک ڈالے اور دروازہ سے گزر کر دوسری طرف پہنچ گئے۔ اگر کوئی شخص کیوپک نہ ڈالے تو آٹومیٹک طور پر دروازہ کے اندر سے ایک لوہا نکل کر دروازہ کو بند کر دے گا۔ ٹرین آرام دہ اور تیز رفتار تھی۔ میں ایک اسٹیشن تک جا کر واپس چلا آیا۔

ایک روبل میں ایک سو کیوپک ہوتے ہیں۔ اس لحاظ سے یہ عام لوگوں کے لئے بے حد سستی سواری ہے۔ اسی کے ساتھ اس کا نظام تعجب خیز حد تک سادہ ہے۔ اندر کی تعمیر نہایت مضبوط اور نہایت شاندار نظر آئی۔ اگر دہلی میں اس قسم کا نظام قائم ہو جائے تو دہلی والوں کے لئے بہت بڑی نعمت ثابت ہوگا۔

ہوٹل کے ریسپشن پر ایک خاتون تھیں۔ وہ صرف روسی زبان جانتی تھیں۔ میرے گائڈ کی مدد سے انھوں نے پوچھا کہ کیا یہ مسلمان ہیں۔ انھوں نے بتایا کہ ہاں۔ اس پر وہ بہت خوش ہوئیں۔ انھوں نے کہا کہ میں تاتاری نسل کی مسلمان ہوں۔ انھوں نے اپنا نام جمولودینوا احسانہ (جمال الدین حسنہ) بتایا۔ ان کی عمر ۱۵ سال تھی۔ وہ خود سے ایک روز میرے لئے چائے اور ناشتہ لے آئیں۔

میرا اندازہ ہے کہ روسی لوگ مزاجاً بہت اچھے ہیں۔ مگر یہاں قاعدے اور ضابطے اتنے زیادہ ہیں کہ چاہنے کے باوجود کوئی شخص کچھ کر نہیں سکتا۔ مثلاً ۳۱ جولائی کی شام کو دہلی کے لئے ایروفلاٹ کی پرواز تھی اور اسی دن ایر انڈیا کی پرواز تھی۔ میرے روسی میزبان نے دریافت کرکے بتایا کہ دونوں جہاز کی تمام سیٹیں بک ہو چکی ہیں۔ وہ دن بھر دوڑ دھوپ کرتے رہے، مگر وہ ایروفلاٹ میں میرے لئے ایک سیٹ حاصل نہ کر سکے۔

اس کے بعد میں نے انڈین ایمبیسی کو ٹیلیفون کیا۔ سفیر صاحب موجود نہیں تھے۔ ان کے سکریٹری مسٹر گووندر سے بات ہوئی۔ انھوں نے کہا کہ میں ابھی ایر انڈیا سے معلوم کرکے بتاتا ہوں۔ صرف پانچ منٹ کے بعد دوبارہ ٹیلیفون کی گھنٹی بجی۔ انھوں نے کہا کہ آپ ایر انڈیا کے دفتر میں جاکر مسز سونیا سنگھ سے مل لیں۔ وہ آپ کو سیٹ دے دیں گی۔ مسٹر گووندر نے یہ سیٹ رزرو کوٹا سے دلوائی۔ اسی طرح ایروفلائٹ میں بھی رزرو کوٹا ہوتا ہے۔ مگر اس کوٹہ سے کسی غیر شخص کے لئے سیٹ حاصل کرنے کا طریقہ اتنا پیچیدہ ہے کہ وہ عملاً ناممکن ہے۔ بعض وجوہ سے میں اس فلائٹ سے سفر نہ کر سکا۔ مگر مذکورہ تقابل سے دونوں ملکوں کے فرق کا اندازہ ہوتا ہے۔

مسٹر گولب ییف (Isaac Golubyev) کے والدین یہودی تھے۔ مگر وہ اپنے کو لامذہب بتاتے ہیں۔ وہ اپنے کو کمیونسٹ نہیں کہتے مگر خوب صورت انداز میں سوشلسٹ سماج کی تعریف کرتے ہیں۔ انھوں نے مجھ کو ماسکو کے کئی علاقے دکھائے۔ دریائے ماسکو کے کنارے مردوں اور عورتوں کی ایک جماعت خوش وخرم کھڑی ہوئی تھی۔ درمیان میں ایک عورت خاص انداز کا سفید کپڑا پہنے ہوئے تھی۔ انھوں نے بتایا کہ یہ دلہن ہے۔ آج ہی ان لوگوں کی شادی ہوئی ہے۔ وہ یہاں خوشی منانے آئے ہیں۔ ان لوگوں کے پاس شمپین کی بوتلیں تھیں۔ ان کو کھول کر مرد وعورت سب کھڑے ہوئے پی رہے تھے۔ (باقی)

# ایک اقتباس

مختلف بابری مسجد کمیٹیوں کے لیڈر پچھلے تین برس سے مسلسل بابری مسجد کے سلسلہ میں بڑے بڑے بیان دیتے آئے ہیں۔ بلند بانگ دعوے کرتے آئے ہیں۔ اپنے جذباتی بیانات اور زوردار تقریروں سے خوب مسلمانوں کی واہ واہ لوٹ کر قوم کے لیڈر بنتے رہے ہیں۔ ملک کی مختلف سیاسی جماعتوں پر یہ تاثر قائم کرتے رہے ہیں کہ مسلم ووٹ ان کی مٹھی میں ہے۔ وہ جہاں کہیں گے مسلمان ووٹ ڈالے گا۔ وہ مسلم ووٹ کے نام پر اپنا مفاد پورا کرتے ہیں۔ جنھیں ان کے محلے میں بھی کوئی نہیں جانتا تھا راتوں رات مسلمانوں کے لیڈر بن گئے۔ انھوں نے مسلم فوج بنانے کا دعویٰ کیا۔ انھوں نے اجودھیا مارچ کا نعرہ لگایا۔ ان قائدین ملت نے شہیدی دستے بنائے۔ انھوں نے لاکھوں کی تعداد میں حفاظتی دستے اجودھیا بھیجنے کا اعلان کیا۔ آج ہندستان کے مسلمان اگر یہ سوال کر رہے ہیں کہ یہ مسلم فوج، یہ شہیدی دستے اور یہ حفاظتی دستے کہاں ہیں تو کون سا غلط کر رہے ہیں۔ مگر جب پچھلے برس رام مندر کا شلانیاس ہوا تو ان شہیدی دستوں کا دور دور تک پتہ نہیں تھا۔ فیض آباد کی ٹاٹ والی مسجد میں صرف سوا سو ڈیڑھ سو مسلمان جمع تھے۔ اور جب اڈوانی کی رتھ یاترا نکلی تو انھوں نے مسلمانوں پر اپنی بہادری کا سکہ جمانے کے لئے رتھ یاترا روکنے کا اعلان کیا۔ ان کے اس اعلان سے فتح پوری مسجد کے نائب امام کو ترشول تو لگ گیا مگر اس رتھ یاترا کو روکنے کے لئے چڑیا کا بچہ بھی سامنے نہیں آیا۔ انھوں نے حفاظتی دستے کے تحت بابری مسجد کی حفاظت کے لئے پانچ لاکھ مسلمانوں کو اجودھیا بھیجنے کا اعلان کیا مگر پانچ مسلمان لیڈر اجودھیا تو دور کی بات ہے فیض آباد بھی نہیں پہنچے۔

پچھلے گیارہ ماہ میں بی جے پی والے حکومت کے حمایتی ہونے کے باوجود مسلسل منظم طور پر اجودھیا پر دھاوا بولنے اور بابری مسجد میں گھسنے کی تیاری کرتے رہے۔ مگر یہ بابری مسجد کے لیڈر صرف وزیر اعظم وی پی سنگھ سے ملاقاتیں کرکے اور ٹیلیویژن و ریڈیو پر اپنے بیانات جاری کرا کر خوش ہوتے رہے۔ دوسری طرف مسلمانوں میں اپنی پوزیشن بنانے کے لئے یہ حفاظتی دستے اور شہیدی دستے بنانے کے لمبے چوڑے بیانات دیتے رہے۔ اپنے ان خالی خولی بیانات سے انھوں نے صرف اور صرف فرقہ پرست ہندو تنظیموں کو تقویت پہنچانے کا کام کیا۔ مسلم فوج کا خوب ڈھول پیٹا گیا۔ مسلم فوج نے بجرنگ

دل، شیوسینا، وشو ہندو پریشد کے وجود کا جواز تو فراہم کیا مگر میرٹھ، بھاگلپور، گونڈا، جے پور، دہلی اور دوسرے درجنوں فسادات میں ایک مسلمان کی جان و مال کی حفاظت نہیں کر سکے۔ ان کا کھیل صرف اتنا رہا کہ وہ ملک کی اہم سیاسی جماعتوں سے یہ تسلیم کرالیں کہ یہ مسلم ووٹوں کے واحد ٹھیکیدار ہیں۔ ان کی مرضی کے بغیر کوئی سیاسی جماعت کامیاب نہیں ہوگی۔ انھوں نے نہ تو حکومت سے مسلمانوں کے اقتصادی سماجی و دینی مسائل حل کرنے میں کوئی دل چسپی دکھائی۔ نہ مسلمانوں کو منظم کیا۔ نہ انھیں اعتماد اور حوصلہ دیا۔ نہ ہندو فرقہ پرستوں کا مقابلہ کرنے کے لئے کوئی ٹھوس حکمت عملی بنائی۔ نہ ان کے مفاد میں کوئی دوررس پالیسی مرتب کی۔

جب تک یہ عناصر اقتدار سے دور رہے، جذباتی تقریریں کر کے مسلمانوں کو ٹکراؤ کے راستے پر چلاتے رہے۔ ان کی اسی ٹکراؤ کی پالیسی کا خمیازہ کروروں مسلمانوں کو میرٹھ، ملیانہ، بھاگلپور، بدایوں، نکرانہ، دہلی، بارہ بنکی، الٰہ آباد، حیدرآباد، اندور، جے پور، گونڈا، متھرا، کانپور اور درجنوں فسادات کی شکل میں بھگتنا پڑا۔ آج بھی ملک کے درجنوں شہر میں بھگتنا پڑ رہا ہے۔ اور آئندہ بھی بھگتنا پڑے گا۔ پرانی کہاوت ہے کہ چھیڑو مت اور چھیڑو تو چھوڑو مت۔ لیکن بغیر نتائج کی پروا کئے یہ قائدین وقتی تالیاں بجوانے اور لیڈری چمکانے کے لئے ہندو فرقہ پرستوں سے چھیڑ چھاڑ کرتے رہے۔ انھیں اپنی مسلم دشمنی کا جواز فراہم کرتے رہے۔ لیکن ٹکراؤ کا اعلان کرنے کے بعد، حالات کو بگاڑنے کے بعد خود ہمیشہ پیچھے ہٹ گئے۔ ان کی اس عاقبت نااندیشانہ پالیسی کا خمیازہ عام مسلمانوں کو بھگتنا پڑا۔ آج بھی بھگتنا پڑ رہا ہے اور ابھی برسوں بھگتنا پڑے گا۔

۱۹۴۷ء کے بعد ہندستان میں مسلمان کبھی اتنا غیر محفوظ نہیں رہا جتنا کہ آج ہے۔ آج مسلمانوں کا جان و مال ہی نہیں ان کی مسجدیں، درگاہیں، قبرستان ان کا دین ایمان سب خطرے میں ہے۔ آج مسلمان بسوں اور ٹرینوں میں سفر کرتے ہوئے ڈر رہے ہیں۔ آج مسلمان زبردست خوف و ہراس کا شکار ہیں۔ اس کے لئے جہاں ملک کی سیاسی جماعتیں اور ہندو فرقہ پرست تنظیمیں ذمہ دار ہیں وہاں بابری مسجد کے نام پر لیڈری چمکانے والے یہ قائدین ملت بھی برابر کے ذمہ دار ہیں۔ آج اگر عام مسلمانوں کا اعتماد ان نام نہاد مسلم لیڈروں پر سے اٹھ گیا ہے تو کیا غلط ہے۔ آج مسلمان مایوسی کے ایسے اندھیرے میں گھر گیا ہے جہاں اسے امید کی کوئی کرن نظر نہیں آرہی ہے۔ مگر مسلمان کے لئے مایوسی حرام ہے۔ مسلمان

کو آج اپنی غلطیوں سے سبق سیکھنا ہوگا۔ اپنے نادان دوستوں اور مفاد پرست بہی خواہوں کو پہچاننا ہوگا۔ اور منظم طور پر اپنی حفاظت، اپنی ٹھوس تعمیر، اپنی تعمیر و ترقی کا راستہ متعین کرنا ہوگا۔ اور یہ اس وقت ہی ممکن ہے کہ جب تعلیم یافتہ، بے لوث اور سمجھدار مسلمان آگے آئیں۔ عام مسلمان لمبے لمبے دعوے کرنے والے لیڈروں کی اصلیت کو پہچانیں اور اپنے درمیان موجود مخلص مگر خاموشی سے کام کرنے والے عناصر کو پہچانیں۔ مسلمانوں کا مستقبل انشاء اللہ آج بھی روشن ہے۔ ہندستان کے کروڑوں مسلمانوں کو دنیا کی کوئی طاقت اپنے جائز حقوق حاصل کرنے اور آگے آنے سے نہیں روک سکتی۔ جس دن مسلمان خوف و دہشت کو تیاگ کر صرف اور صرف اپنے ایمان پر اعتقاد کرتے ہوئے سامنے آئیں گے انھیں زندگی کے کسی بھی میدان میں آگے بڑھنے سے نہیں روکا جاسکے گا (ہفت روزہ نئی دنیا ۹ - ۱۵ نومبر ۱۹۹۰)

اوپر جو "اقتباس" نقل کیا گیا، وہ کوئی منفرد تحریر نہیں۔ آجکل اس قسم کے مضامین کثرت سے اخبارات و رسائل میں شائع ہو رہے ہیں (مثال کے طور پر ملاحظہ ہو، مفصل خط مطبوعہ قومی آواز، ۷ نومبر ۱۹۹۰)

مسلمان جو پچھلے برسوں میں نام نہاد لیڈروں کے لفظی بیانات اور جوشیلی تقریروں سے وقتی طور پر انھیں اپنا رہنما سمجھ بیٹھے تھے، وہ اب ان کی نااہلیت کو بخوبی طور پر جان چکے ہیں۔ اکتوبر ۱۹۹۰ کے واقعات نے آخری طور پر ان کی حقیقت کھول دی ہے۔ اب یہ ثابت ہو گیا ہے کہ یہ لوگ مسائل کی نوعیت کو جانتے بھی نہیں، کجا کہ ان سے یہ امید کی جائے کہ وہ ان میں رہنمائی دیں گے۔ ان نام نہاد لیڈروں نے قرآن کے مطابق، اس کام کا کریڈٹ لینا چاہا تھا جس کو انھوں نے کیا نہیں (آل عمران ۱۸۸) اللہ نے دکھا دیا کہ ایسا کریڈٹ کسی کو اس دنیا میں نہیں ملتا۔

مسلمان اب ان نااہل رہنماؤں کے فریب سے باہر آچکے ہیں، اور خود یہ واقعہ مسلمانوں کے لئے روشن مستقبل کی یقینی ضمانت ہے۔ موجودہ زمانہ میں مسلمانوں کی تمام مصیبتوں کے اصل ذمہ دار خود ان کے نام نہاد رہنما ہیں۔ مسلمانوں کا ان رہنماؤں کی حقیقت کو جان لینا ان کے لئے ایک نئے دور کا آغاز ہے۔ مسلمانوں کی اس دریافت کے بعد اب کی تعمیر نو کا سفر شروع ہو چکا ہے، اور جو سفر صحیح سمت میں شروع ہو، وہ آخر کار اپنی منزل پر پہنچ کر رہتا ہے۔

# ایک مثال

ایک خبر پڑھیے : برطانیہ کے شہر لیسسٹر میں پچھلے کچھ عرصہ سے مسلمانوں اور مقامی آبادی کے درمیان مساجد میں لاوڈ اسپیکر پر اذان کے سوال پر کچھ ناخوش گواری چلی آرہی تھی۔ مقامی عیسائی آبادی اور محکمہ حفظان صحت کا کہنا ہے کہ لاوڈ اسپیکروں اور ایمپلی فائروں کی آواز ایک خاص حد میں رہنی چاہیے۔ جیسا کہ چرچوں کی گھنٹیوں کی آواز رہتی ہے۔ اور یہ کہ کم سے کم فجر کی اذان کے لیے لاوڈ اسپیکر کے استعمال سے احتراز کیا جائے۔ اب لندن کے اخبار ٹائمز کی اطلاع سے معلوم ہوا کہ یہ معاملہ خوش اسلوبی سے سلجھ گیا ہے۔ مسلم رہنماؤں اور مقامی حکام نے مل بیٹھ کر طے کر لیا کہ اذان لاوڈ اسپیکر پر بدستور ہوتی رہے گی لیکن محدود آواز میں۔ مسلمان فجر کی اذان میں یہ آلہ استعمال نہیں کریں گے۔ اب صرف عشار کی اذان کے وقت کا معاملہ ہے۔ حکام کہتے ہیں کہ یہ اذان زیادہ سے زیادہ آٹھ بجے دے دی جائے۔ جبکہ ائمہ کا اصرار ہے کہ اس کا وقت نو سے ساڑھے نو بجے تک ہونا چاہیے۔ اخبار کا کہنا ہے کہ یہ معاملہ بھی سلجھ جائے گا (سہ روزہ دعوت ۲۵ جولائی ۱۹۹۰)

مذکورہ واقعہ میں برطانیہ کے مسلمانوں نے جو طریقہ اختیار کیا اس کا نام ایڈجسٹمنٹ ہے۔ الرسالہ اسی ایڈجسٹمنٹ کی دعوت دیتا ہے، مگر وہی مسلمان جو برطانیہ میں ایڈجسٹمنٹ پر راضی ہو جاتے ہیں، انھیں سے جب ہندستان میں ایڈجسٹمنٹ کی بات کہی جائے تو وہ اس کو "بزدلی" کہہ کر نظر انداز کر دیتے ہیں۔

یہی ہندستان کے مسلمانوں کا اصل مسئلہ ہے۔ یہ مسلمان باہر کے ملکوں میں جا کر جس طرح رہتے ہیں، اگر اسی طرح وہ ہندستان میں بھی رہنے لگیں تو یہاں کے فرقہ وارانہ مسائل اس طرح ختم ہو جائیں گے جیسے کہ وہ تھے ہی نہیں۔

ایڈجسٹمنٹ بزدلی نہیں، ایڈجسٹمنٹ زندگی کا اصول ہے۔ اس کی ضرورت ہر جگہ اور ہر ملک کے لیے ہے، خواہ وہ مسلم ملک ہو یا غیر مسلم ملک۔ اس کی صورتیں مختلف ہو سکتی ہیں مگر اس کی ضرورت اور اہمیت ہر جگہ یکساں طور پر باقی رہتی ہے۔ ایڈجسٹمنٹ کے بغیر اس دنیا میں زندگی کی تعمیر ممکن نہیں۔

مزید یہ کہ یہ انداز مدعو کو اس قابل بناتا ہے کہ وہ دعوت کے بارہ میں ہمدردانہ غور کر سکے۔ اس اعتبار سے یہ طریقہ سراسر حکمت ہے نہ کہ عام معنوں میں صرف ایک مصلحت۔

خبرنامہ اسلامی مرکز ۔ ۶۸

۱. جناب احمد بختیار الدین صاحب ایم ایس سی سعودی عرب میں مقیم ہیں۔ انھوں نے مطلع کیا ہے کہ ان کے پاس الرسالہ (اردو، انگریزی) اور اسلامی مرکز کی کتابوں کا کافی ذخیرہ موجود ہے۔ سعودی عرب میں جو حضرات ان سے استفادہ کرنا چاہتے ہوں وہ ان سے ان رسالوں اور کتابوں کو برائے مطالعہ حاصل کر سکتے ہیں۔ موصوف کا پتہ اور ٹیلیفون نمبر یہ ہے:

احمد بختیار الدین ، ادارۃ الاحصاء ، وزارۃ الصحۃ ، الریاض (Tel. 4012220, Ex. 1461)

۲ صدر اسلامی مرکز نے اکتوبر ۱۹۹۰ میں رام پور کا سفر کیا۔ وہاں خطاب اور ملاقاتوں کے پروگرام ہوئے۔ اس سفر کی تفصیل انشاء اللہ سفرنامے میں شائع کر دی جائے گی۔

۳ صدر اسلامی مرکز کی ایک تقریر آل انڈیا ریڈیو، نئی دہلی سے ۱۲ نومبر ۱۹۹۰ کو نشر کی گئی۔ اس کا عنوان تھا: مذہب کے نام پر۔ یہ تقریر انشاء اللہ الرسالہ میں شائع کر دی جائے گی۔

۴ جناب عبد الصمد شیخ پونہ سے لکھتے ہیں کہ پونہ میں ۲۸ ستمبر سے ۸ اکتوبر ۱۹۹۰ تک نیشنل بک ٹرسٹ کی طرف سے کتابوں کی نمائش تھی۔ اس موقع پر پونہ کے حلقہ الرسالہ کی طرف سے الرسالہ اور کتابوں کا اسٹال لگایا گیا۔ کافی لوگوں نے دیکھا اور معلومات حاصل کیں۔ انگریزی کتابوں کا جو ذخیرہ اسٹال پر رکھا گیا تھا، وہ سب کا سب ختم ہو گیا۔ ۸۳ آدمیوں نے رجسٹر پر اپنے خیالات قلم بند کئے۔ زیادہ تر غیر مسلم صاحبان آئے۔ ان میں الرسالہ انگریزی اور منزل کی طرف (مراٹھی) پانچ سو کی تعداد میں لوگوں کے درمیان تقسیم کئے گئے۔

۵ نواب خاں صاحب (جنتا شپنگ کمپنی لمیٹڈ کلکتہ) ۱۸ ستمبر ۱۹۹۰ کو دہلی آئے۔ وہ یہاں جنتا دل کے دفتر میں گئے۔ ان کے ہاتھ میں "رازحیات" تھی۔ مسٹر ہری موہن دھون (سکریٹری جنتا دل) نے اس کتاب کو دیکھا اور اس کا ایک صفحہ پڑھا۔ ان کو کتاب بہت پسند آگئی۔ نواب خاں صاحب نے وہ کتاب ان کو ہدیۃً دے دی۔ اس طرح کی کثیر مثالیں ہیں جب کہ صرف ایک دو صفحہ دیکھ کر آدمی مرکز کی مطبوعات کا گرویدہ ہو گیا۔ یہ اللہ تعالیٰ کا خاص فضل ہے۔

۶ اللہ کے فضل سے الرسالہ اس وقت سب سے زیادہ پڑھا جانے والا پرچہ بن چکا ہے۔ اس کا ایک اندازہ مرکز جماعت اسلامی ہند (دہلی) کے خط مورخہ ۱۰ اکتوبر ۱۹۹۰ سے ہوتا ہے۔

خط کا مضمون یہ ہے : مولانا ابو اللیث صاحب ، سابق امیر جماعت اسلامی ، جولائی ۱۹۹۰ میں اپنے وطن اعظم گڈھ تشریف لے جا چکے ہیں ۔ موصوف کی خواہش ہے کہ الرسالہ ان کے گھر کے پتہ پر بھیجا جایا کرے ۔ براہ کرم ان کا پتہ نوٹ فرمالیں اور آئندہ ان کے گھر کے پتہ پر الرسالہ بھیجیں ۔ تعاون کے لیے شکریہ ۔ (افسوس کہ دسمبر ۱۹۹۰ میں مولانا کا انتقال ہو گیا اللہ تعالیٰ مرحوم کی مغفرت فرمائے ۔ آمین)۔

۷ وقار عالم صاحب دہلی کی ایک مسجد (پھاٹک حبش خاں) میں امام ہیں ۔ انھوں نے بتایا کہ ہر جمعہ کو خطبہ سے پہلے انھیں ۲۰ منٹ تک تقریر کرنا ہوتا ہے ۔ انھوں نے کہا کہ وہ ہمیشہ الرسالہ کی باتوں کو لے کر تقریر کرتے ہیں ۔ اس طرح کے اور بہت سے امام ہیں جو اسی طرح مسجد کی تقریروں میں الرسالہ کی باتیں بیان کرتے ہیں ۔

۸ وجیہہ الدین صاحب انجینئر حیدر آباد سے پر انڈا (ضلع عثمان آباد) گئے ۔ وہاں اصغر حسینی صاحب (ریٹائرڈ سب رجسٹرار) کے گھر پر انھوں نے الرسالہ دیکھا ، انھوں نے اصغر حسینی صاحب سے پوچھا کہ آپ الرسالہ پڑھتے ہیں ۔ انھوں نے کہا کہ میں تو برسوں سے اس کو پڑھ رہا ہوں اور اس کی ۲۰ کاپی منگا کر اپنے حلقہ میں لوگوں کو دیتا ہوں ۔ میرا کہنا ہے کہ " اگر کسی شخص کے مطالعہ میں الرسالہ نہیں ہے تو اس کا مطالعہ ناقص ہے "

۹ میں تقریباً ساڑھے تین سال سے الرسالہ کا مطالعہ کرتا ہوں ، دیگر پرچوں کو پڑھتا ہوں ، اور اس پرچے کا مطالعہ کرتا ہوں ، پھر دونوں کے مضامین سے نتیجہ اخذ کرتا ہوں تو معلوم ہوتا ہے کہ دیگر پرچہ کے مضامین انسانیت سازی کی جگہ انسانیت سوزی کرتے ہیں ، اور اس جریدہ کے مضامین انسانیت سازی کرتے ہیں (عزیز الحق ، مدھوبنی)

۱۰ مالیگاؤں کے ایک صاحب برٹرینڈ رسل کے اسلوب تحریر سے حد درجہ متاثر تھے ۔ ان کے بقول کسی مصنف کی تحریر میں ان کے لئے کوئی کشش اور دل چسپی کا سامان باقی نہیں رہا تھا ۔ اس کے بعد ان کو مرکز کی مطبوعات برائے مطالعہ دی گئیں ۔ ان کو پڑھ کر انھوں نے برجستہ طور پر اپنا تاثر بیان کرتے ہوئے کہا کہ برٹرینڈ رسل کی تحریروں میں مجھے جو ادبی ٹیسٹ ملا تھا مجھے اندازہ نہیں تھا کہ اردو میں بھی وہ ادبی ٹیسٹ موجود ہوگا ۔

۱۱ سہارن پور سے ایک ہندی ہفت روزہ جاری ہوا ہے ۔ اس کا نام " سماج گورو ٹائمس " ہے ۔

اس میں الرسالہ کے تعمیری مضامین شائع کئے جارہے ہیں۔ اس کے ذریعہ سے انشاءاللہ ایک نئے حلقہ میں الرسالہ کی آواز پہنچ سکے گی۔

۱۲ گورنمنٹ آف انڈیا کے ایجوکیشنل پلاننگ کے تحت ایک کمیٹی تعلیم اقدار اور تعمیر اخلاق (Value education & character building) کے مقصد کے لئے غور اور تجویز کے لئے بنائی گئی ہے۔ اس کے کنوینر مسٹر کے سچدانند مورتی ہیں۔ اس کمیٹی میں "کو آپٹڈ ممبر" کی حیثیت سے صدر اسلامی مرکز کا انتخاب کیا گیا۔ انھیں دعوت دی گئی تھی کہ وہ اس کے اجلاس منعقدہ ۶ اگست ۱۹۹۰ میں شرکت کرکے متعلقہ موضوع پر اپنی رائے دیں۔ مگر ایک بیرونی سفر میں ہونے کی وجہ سے صدر اسلامی مرکز اس اجلاس میں شرکت نہ کر سکے۔ البتہ کچھ متعلقہ انگریزی لٹریچر انھیں روانہ کر دیا گیا۔

۱۳ تبلیغی جماعت کے ایک صاحب لکھتے ہیں: میں ۱۹۸۰ سے الرسالہ کا مستقل قاری ہوں۔ اور آپ کے مضامین کا شیدائی ہوں اور کالج کے لوگوں کو بھی دیتا رہتا ہوں۔ نومبر ۱۹۹۰ میں مہاراشٹر کا اجتماع ہوا۔ وہاں حضرت والا کی کتابیں ایک ایک اسٹال پر دیکھ کر خوشی کی انتہا نہ رہی۔ وہاں سے کتابیں حاصل کرکے گھر لایا۔ الحمدللہ حضرت کی تحریروں کو پڑھ کر لوگوں کے اندر جماعتوں میں نکلنے کی توفیق ہو رہی ہے۔ اور لوگوں کے اندر ایک قسم کا ذہنی انقلاب آرہا ہے (محمد رمضان دھولی ۴۲۴۰۰۱)

۱۴ لاہور سے اکتوبر ۱۹۸۹ سے ایک نیا ماہنامہ جاری ہوا ہے۔ اس کا نام تذکیر ہے۔ اس کے صفحہ اول پر الرسالہ کی کوئی مختصر عبارت نقل کی جاتی ہے۔ اسی کے ساتھ اندر کے صفحات میں ہر ماہ الرسالہ کے مضامین شائع ہوتے ہیں۔ یہ گویا الرسالہ کے مشن کے نئے مرحلہ میں داخل ہونے کی ایک علامت ہے۔

۱۵ قیمتوں میں بہت زیادہ اضافہ ہوگیا ہے۔ اس لحاظ سے ضرورت پیش آگئی ہے کہ الرسالہ کی قیمت میں بھی اضافہ ہو۔ مگر افادیت کے پہلو سے بہتر یہی ہے کہ اضافہ نہ کیا جائے۔ ہم اپنے ہمدردوں اور دینی جذبہ رکھنے والوں سے اپیل کرتے ہیں کہ وہ "سبسڈی" کا انتظام فرمائیں۔ یعنی اپنی طرف سے مالی تعاون دیں تاکہ اس کے خسارہ کی تلافی ہو۔ ہم کو امید ہے کہ لوگوں کی طرف سے ہم کو اتنا تعاون ملے گا کہ قیمت میں اضافہ کیے بغیر الرسالہ کو جاری رکھا جاسکے۔

RNI 28822/76 □ March 1991 No. 172 □ **Rs. 5**

# عصری اسلوب میں اسلامی لٹریچر

## مولانا وحید الدّین خاں کے قلم سے

| | |
|---|---|
| تذکیر القرآن جلد اوّل | Rs 150/- |
| " " جلد دوم | 150/- |
| اللہ اکبر | 40/- |
| پیغمبر انقلاب | 35/- |
| مذہب اور جدید چیلنج | 40/- |
| عظمت قرآن | 25/- |
| دین کامل | 45/- |
| الاسلام | 35/- |
| ظہور اسلام | 35/- |
| اسلامی زندگی | 25/- |
| احیاء اسلام | 20/- |
| راز حیات (مجلّد) | 55/- |
| صراط مستقیم | 35/- |
| خاتون اسلام | 40/- |
| سوشلزم اور اسلام | 35/- |
| اسلام اور عصر حاضر | 25/- |
| حقیقت حج | 30/- |
| اسلامی تعلیمات | 25/- |
| اسلام دور جدید کا خالق | 20/- |
| رشدیات | |
| تعمیر کی طرف | 8/- |
| راہ عمل | 25/- |
| تبلیغی تحریک | 20/- |
| میوات کا سفر | 30/- |
| اقوال حکمت | 20/- |
| تعبیر کی غلطی | 45/- |

| | |
|---|---|
| دین کی سیاسی تعبیر | 15/- |
| دین کیا ہے | 4/- |
| قرآن کا مطلوب انسان | 10/- |
| تجدید دین | 15/- |
| اسلام دین فطرت | 5/- |
| تعمیر ملت | 5/- |
| تاریخ کا سبق | 5/- |
| مذہب اور سائنس | |
| عقلیات اسلام | 30/- |
| فسادات کا مسئلہ | 4/- |
| انسان اپنے آپ کو پہچان | 4/- |
| تعارف اسلام | 4/- |
| اسلام پندرھویں صدی میں | 4/- |
| راہیں بند نہیں | 5/- |
| ایمانی طاقت | 5/- |
| اتحاد ملت | 5/- |
| سبق آموز واقعات | 5/- |
| زلزلۂ قیامت | 7/- |
| حقیقت کی تلاش | 5/- |
| پیغمبر اسلام | 4/- |
| آخری سفر | 5/- |
| اسلامی دعوت | 5/- |
| خدا اور انسان | 5/- |
| حل یہاں ہے | 8/- |
| سچا راستہ | 4/- |
| دینی تعلیم | 5/- |

| | |
|---|---|
| حیات طیبہ | 5/- |
| باغ جنت | 5/- |
| نار جہنم | 5/- |

**الرسالہ کیسٹ**

| | |
|---|---|
| نمبر۱ ایمان | 25/- |
| نمبر۲ جدید امکانات | 25/- |
| نمبر۳ اسلامی اخلاق | 25/- |
| نمبر۴ اتحاد | 25/- |
| نمبر۵ تعمیر ملت | 25/- |
| نمبر۶ سنت رسولؐ | 25/- |
| نمبر۷ میدان عمل | 25/- |
| نمبر۸ پیغمبرانہ رہنمائی | 25/- |
| الرسالہ مجلد فی جلد | 75/- |

| | |
|---|---|
| God Arises | Rs 60/- |
| Muhammad The Prophet of Revolution | 65/- |
| Religion and Science | 30/- |
| Tabligh Movement | 20/- |
| The Way to Find God | 5/- |
| The Teachings of Islam | 6/- |
| The Good Life | 6/- |
| The Garden of Paradise | 6/- |
| The Fire of Hell | 6/- |
| Muhammad The Ideal Character | 5/- |
| Man Know Thyself! | 5/- |
| इन्सान! अपने आपको पहचान | 3/- |
| सच्चाई की तलाश | 5/- |
| पैग़म्बरे-इस्लाम | 3/ |

**مکتبہ الرسالہ** سی ۲۹ نظام الدین ویسٹ، نئی دہلی ۱۱۰۰۱۳